اس محل پر گلاکن نے کہا سقراط وہ عبارت اور اعتقادات جو تم نے ظاہر کیے ہیں ان کی یہ ماہیت ہے تم کو توقع رکھنا چاہیے کہ ایک کثیر تعداد حملہ آوروں کی تم پر فوراً ٹوٹ پڑے گی۔ گویا کہ وہ اپنے پیراہن اتار کے پھینک دیں گے اور جو حربہ ان کے ہاتھ آجائے گا وہ خوب تم کو درست کریں گے۔ اس طرح ہے کہ اگر تم حجت کے ہتھیاروں سے اُن کو دفع نہ کر سکو گے اور فرار نہ ہو جاؤ گے تو یقیناً یہ سزا دی جائے گی کہ تمھارا مضحکہ خوب سا ہو گا۔

تمھیں تو ہو جو یہ آفت میرے اوپر لائے ہو؟

ہاں اور میں نے بہت خوب کیا مگر برعکس اس کے میں اقرار کرتا ہوں کہ میں تم کو چھوڑ نہ دوں گا بلکہ تمھاری مدد کروں گا ایسے حربوں سے جو میرے قبضہ قدرت میں ہیں جو کہ خوشنودی اور دلیر کرنا ہے اور شاید میرے جوابوں میں زیادہ ہوشیاری ظاہر ہو گی بہ نسبت کسی دوسرے کے۔ پس اس اعانت پر بھروسا کر کے سست اعتقاد لوگوں کو کوشش کر کے دکھا دو کہ جو تم کہتے ہو وہ سچ ہے۔ میں نے کہا ضرور کوشش کروں گا کیونکہ تم مجھ سے قابل رفاقت کا وعدہ کرتے ہو۔ بس ہم کو حملہ آوروں سے جن کو تم بیان کرتے ہو اگر مخلصی کا موقع مل سکتا ہے میں خیال کرتا ہوں کہ ضرور ہے ہم ان کو فلاسفے کی تعریف بتا سکیں اور یہ دکھائیں کہ ہماری مراد کن لوگوں سے ہے جب ہم یہ بیان کر سکیں کہ ایسے لوگوں کو حکومت کرنا چاہیئے، تاکہ ان کی سیرت بالکلیہ ظاہر ہو جائے تو ہم اس دلیل سے اپنے آپ کو بچا سکیں کہ یہ احاطہ ان لوگوں کا ہے کہ وہ فلسفہ کو اختیار کریں اور کسی ریاست میں قاید کا منصب لیں اور دوسروں کا یہ کام کہ فلسفہ کو علیحدہ رکھیں اور ان لوگوں کی پیروی کریں۔

ہاں اس نے کہا یہی مناسب موقعہ ہے کہ تعریف مذکور بیان کی جائے۔

پس آؤ میرے قدم بقدم اور ہم تم کوشش کریں کہ کسی نہ کسی طرح